# مٹی کے دیئے

# کترِ وی ژأنگی


- مشتاق احمد مشتاق
- سید یعقوب دلکش
- غلام نبی شاھد


## اردو اور کشمیری افسانوں کا سنگم

بار اول ـــــــ تعداد ـــــــ ۵۰۰
سال ـــــــ ۱۹۷۶ء
سرورق ـــــــ سجود سیلانی
کتابت ـــــــ محمد سلیم
طباعت ـــــــ بروکا زپریس

مصنفین ـــ مشتاق احمد مشتاق۔ سید یعقوب دلکش۔ غلام نبی شاہد

ان تمام افسانوں کے تمام کردار اور کرداروں کے نام فرضی ہیں اس سے کوئی مطابقت محض اتفاقیہ ہو سکتی ہے جس کے لئے مصنفین پر کسی قسم کی کوئی ذمہ داری عاید نہیں ہو سکتی۔

قیمت =/5 روپے

مجھے روکے گا تو اے ناخدا کیا غرق ہونے سے
کہ جن کو ڈوبنا ہو ڈوب جاتے ہیں سفینوں میں

(اقبالؒ)

# انتساب

اُن حساس چوٹوں کے نام جنہوں نے ہمیں قلم
اٹھانے پر مجبور کیا۔

# عجوبہ

"مٹی کے دئے" نئی نسل کے تین اُبھرتے ہوئے اُدیبوں کی مشترکہ کاوشوں کا ثمرہ ہے۔ جہاں تک میرے مشاہدے کا تعلق ہے میں دُنیائے ادب میں ایسا متحیر کن عجوبہ پہلی بار دیکھ رہا ہوں۔ میرے نظرئیے کے مطابق افسانوں کا یہ حسین مجموعہ چونکا دینے والا عجوبہ اسلئے کہلایا کہ یہ بیک وقت دو زبانوں کی نمایندگی کرتا ہے۔ اس میں اردو کہانیاں بھی ہیں اور کشمیری زبان میں لکھے گئے افسانے بھی۔ دو زبانوں کا یہ سنگم ہر لحاظ سے ایک نئی ایجاد ہے اور اس ایجاد کے موجد تین ایسے نوخیز قلم کار ہیں جو گلستان ادب کی ایک ہی کیاری کے پھول ہوتے ہوئے بھی الگ تھلگ تصور اور طرزِ تحریر کے مالک ہیں۔ جہاں مشتاق کے ہاں اچھوتے موضوع اور اسلوب کی صحیح جانکاری نمایاں ہے وہاں شاہد کی دل آویز طرزِ تحریر اور بیان میں بہتے پانی کی روانی بھی صاف عیاں ہے۔ دونوں قلم کار اگرچہ کہانی کے روایتی رنگ پر اکتفا کئے ہوئے ہیں۔ تاہم

ان کی ہر کہانی ذہنیت اور سوسائٹی پر لگے ہوئے بدنما دھبوں کی بے باکی کے ساتھ نشاندہی کرتی ہے۔ مشتاق نے "مٹی کا دیا" تخلیق کر کے جہاں اوباش مردوں پر طنز کی کاری ضرب لگا دی ہے وہاں ستم رسیدہ افسانہ جیسی معصوم لڑکیوں پر مشتاق نے آنسو بھی بہائے ہیں۔ بوند بوند پیاسی میں شاہد نے خود بھی جذبات کی رو میں بہہ کر جذبات نگاری اور حقیقت پسندی کا مظاہرہ کیا ہے۔ خط پر مبنی اس کہانی میں شاہد کا اچھوتا فن واضح طور پر نکھر آیا ہے۔ الغرض مشتاق اور شاہد کی ہر کہانی میں روایتی رنگ کی حسین چاشنی اتم موجود ہے لیکن ان کے برعکس دلکش کی کشمیری زبان میں لکھی گئی دلکش کہانیاں جدیدیت کے سانچے میں اسطرح ڈھل گئیں ہیں کہ قاری اپنے ذہن کو جھنجھوڑنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ دلکش نے جدید افسانے کا اسلوب اچھی طرح سمجھ لیا ہے۔ اسی لئے اس کی ہر کہانی غور طلب ہے۔ مخصوص علامتوں کا سہارا لیکر اپنے داخلی احساسات کا اظہار کرنا آجکل معیاری فن کہلاتا ہے اور دلکش اس فن سے بخوبی واقف نظر آتا ہے۔ "گل قند" میں دلکش کا جدید رنگ عروج پر ہے۔ لیکن ابہام کے بھاری پتھر کے تلے دبا دبا ہوا فن پارہ کبھی کبھار دب کر ہی رہ جاتا ہے۔ لہذا کہانی کار کو قاری کی ذہنی سکت کا لحاظ سامنے رکھتے ہوئے مناسب ابہام کا استفادہ اُٹھانا چاہیئے۔ تاہم دلکش کی کہانیاں مبہم سہی

پھر بھی وقت کا تقاضہ پورا کرنے میں پیش پیش ہیں۔

بہر کیف جسکے سینے میں دھڑکتا ہوا احساس دل ہو اور پرکھنے والی آنکھیں ہوں وہی انسان ادیب کہلاتا ہے۔ افسانوں کے اس حسین مجموعہ کے پیش نظر مشتاق، شاہد اور دلکش کی ابھرتی ادیبانہ صلاحیتوں کا بھرپور احساس ہوتا ہے۔ اگر اسی روش کے مطابق یہ لوگ لکھتے رہے تو عنقریب ہی میدان ادب کے شہسواروں میں شمار کئے جائینگے۔ کہانی کے تئیں ان تینوں دوستوں کا رجحان دیکھ کر مجھے انکے روشن مستقبل کا یقین ہو گیا۔ میری تمام نیک خواہشات انکے ساتھ ہیں۔ اور مجھے کامل یقین ہے کہ "مٹی کے دئے" کو ہر طبقۂ فکر میں پسند کیا جائیگا۔

سجود سیلانی

وائی آرٹ

ڈلگیٹ۔ سرینگر کشمیر۔

۱۹ ستمبر ۱۹۷۶ء

# ترتیب

# دیباچہ

فطرتاً ہر انسان ایک مصور، ایک شاعر ایک ادیب... ایک فن کار ہوتا ہے۔ لیکن فن ——! فن حساس ذہنوں کا وہ معصوم و مقدس روح پرور جذبہ ہوتا ہے۔ جسکی کوکھ میں آدمی زندگی کی مکروہ و بھیانک، حسین و شوخ، تلخ و شیریں حادثوں سے متاثر ہو کر اپنے جذبات و احساسات کی ترجمانی کیلئے قلم کا سہارا لیتا ہے —— ہم تین نوجوانوں کا سنگم "شاہین بھٹی ہٹر خانیار" کی پرخلوص آغوش میں ہوا۔ خیالوں کا تبادلہ ہوا۔ اپنی تخلیقوں پر بحثیں کیں...... اور پھر جیسے کسی انجانی قوت نے ہمارے شوق آتش کو بھڑکا کہ ہمیں ادب کے وسیع سمندر میں غرق کرنے کی سعی کی۔ اسطرح بالآخر "ساگر پبلیکیشنز" کی طرف سے ہمارا یہ افسانوی مجموعہ "مٹی کے دیئے" ....

کوشش پہلی ہے۔ یقین ہے کہ آپ اسے پسند فرمائیں گے —— اور اپنی قیمتی اور گراں قدر رائے سے ضرور نوازیں گے ——

ہم اور دوستوں کے علاوہ جناب سجود سیلانی کی بہ

شفقت شخصیت کے بے حد ممنون ہیں۔ کہ انہوں نے ہر رنگ میں ہماری حوصلہ افزائی کی۔

* مشتاق احمد مشتاق
* سید یعقوب دلکش
* غلام نبی شاہد

# تحفے

مشتاق احمد مشتاق

مشتاق امیری

دسمبر کی سرد ٹھٹھرتی ہوئی رات سیاہ لبادہ اوڑھے دھیرے دھیرے سرکتی جا رہی تھی۔ بند کمروں میں لاتعداد انسانوں کی لاشیں دراز پڑی تھیں دور دور تک کوئی آواز، کوئی نغمہ ___ زندگی کا کوئی متحرک تصور نہ تھا۔ کائنات خاموش تھی۔ سڑک سنسان تھی۔ اور گلی ویران....! لیکن اچانک دور کوئی کتا بھونک اٹھا ___ جیسے کہ زندگی، حرکت اور عمل کا احساس دلا رہا ہو۔ اور دوسرے ہی لمحے ایک انسانی ہیولہ ویران گلی میں سے گذر کر ایک جھونپڑی نما مکان میں داخل ہو گیا۔ ایک کمرے کے نزدیک پہنچ کر لالٹین کی مدہم روشنی میں چولہے کے قریب بیٹھی ایک جوان لڑکی کو اونگھتے ہوئے دیکھا۔ سرد آہ بھر کر آواز دی ___ "حلیمہ"

"آ ___ اکرم بھیا ___" لڑکی نے ہڑبڑا کر اپنی بڑی بڑی گول آنکھیں پھیلاتے ہوئے شکایتی لہجے میں کہا ___ "اتنی دیر تم کہاں تھے بھیا ___ یہاں میں اکیلی ڈر رہی تھی ___"

"پگلی ___" اکرم نے پیار سے ڈانٹا ___ "ڈر کس بات کا تمہارے ہی کام سے درزی کے پاس گیا تھا۔ وہیں کچھ دیر ہو گئی۔ اور پھر میں نے

پہلے ہی کہا تھا۔ مجھے دیر ہو جائے تو میرا انتظار مت کرنا۔ کھانا کھا کے نہیں سو جانا چاہیئے۔ میرے ہوتے ہوئے تمہیں کوئی تکلیف نہ ہونی چاہیئے۔"

"تکلیف تو بھیا تم اٹھاتے ہو۔ میرے لئے اتنا کام۔۔۔۔"

"کام ——" اکرم بہن کی معصومیت پر مسکرایا —— "بس نہ کر دل۔ تو کیا تو کرے گی۔ میری بھولی بہن تیرے سوا اس دنیا میں میرا ہے ہی کون۔ تیری خوشی ہی میری خوشی ہے۔ بس اک ارمان ہے تو صرف تمہاری شادی کا"۔۔۔

"بھیا ——!" حلیمہ کے رخسار بارِ حیاء سے سرخ ہو گئے۔ اُسکا جسم پسینے سے شرابور ہو گیا۔ وہ شرم کے مارے دوسرے کمرے میں بھاگنے ہی والی تھی۔ کہ اکرم نے آواز دی۔ "اری بھاگتی کہاں ہے۔ آج کیا مجھے بھوکا ہی مار ڈالے گی"۔

حلیمہ کے قدم رک گئے۔

خاموشی سے بھائی کے سامنے کھانا رکھدیا —— کھانے کے دوران اکرم حلیمہ سے باتیں کرتا رہا۔ بہن کے کنول جیسے ہونٹوں پر مسکراہٹ دیکھنے کیلئے مچلتا رہا۔ حلیمہ بہت کم ہنستی تھی۔ بہت کم باتیں کرتی تھی۔ شرمیلی اور کم گو لڑکی تھی۔ شرمیلی نگاہوں سے بھائی کے چہرے کو تکتی جیسے ہر بات کا جواب ہو۔ ہر جذبے کا خیر مقدم ہو۔ کھانا کھا کر دونوں خاموشی سے اپنے اپنے کمرے میں چلے آئے۔ رات کا ایک بج چکا تھا۔

اکرم نے سونے کی کوشش کی۔ لیکن معمول کی طرح آج بھی اُسکی نیند روٹھی ہی تھی آدمی زیادہ سوچے تو نیند کم ہی آتی ہے۔ اِس وقت بھی وہ کھڑکی کے سامنے بستر پہ لیٹے لیٹے سوچ رہا تھا۔ حالانکہ سردی زوروں کی تھی۔ وہ کھڑکی بند کر سکتا تھا۔ لیکن نہیں —— وہ کھڑکی بند کر کے سو جانے کا عادی نہیں تھا۔ بند کمرے میں وہ گھٹن

سی محسوس کرتا۔ جیسے کہ تپ دق کا مریض ہو۔۔۔۔۔۔ اُسکی عمر صرف تئیس سال تھی۔ لیکن چہرے پر جوانوں جیسی کوئی شگفتگی، کوئی تازگی نہ تھی۔ حالات اور حادثوں نے اُسے وقت سے پہلے ہی بوڑھا بنا دیا تھا۔ ماں کے نقوش ابھی طرح یاد نہ تھے کہ چھوٹی بہن حلیمہ کے جنم کے ساتھ ہی چل بسی تھی۔ ٹرک ڈرائیور باپ اُس وقت ایکسیڈنٹ میں مر گیا۔ جب وہ صرف ۱۳ سال کا ایک معصوم بے فکر بچہ تھا۔ بھری دنیا میں چھوٹی بہن حلیمہ کے سوا اور کوئی اپنا نہ رہ گیا تھا۔ اور کسی نے سرپرستی نہ کی تھی۔ کئی دنوں تک وہ بہن بھائی ایک دوسرے سے لپٹے روتے رہے ۔۔۔ آخر کب تک ۔۔۔ ؟ باپ کی رہی سہی پونجی ختم ہوتے ہی بھوک اپنا بد صورت منہ کھولے بھیانک رقص کرنے لگی۔ زندگی کی تلخیاں مکروہ چال چلتی ہوئی سامنے آگئیں۔ چھوٹا معصوم بچہ ذمہ داریوں کے احساس تلے دب گیا۔ لیکن اس نے ہاتھ نہ پھیلائے۔ جلد ہی سنبھلا اپنی تعلیم ترک کی۔ اور لال چوک میں مقامی اخبار بیچ کر دو تین روپے کما کے اپنا اور اپنی بہن کا پیٹ پالنے لگا۔

دن گذرتے گئے ـــــ ہفتے اور سال ـــــ !

اکرم جوان ہو گیا ـــــ لیکن جوانی کا کوئی شوخ خواب اُسکے ذہن میں نہ مچلا۔ جوانی کے اُچھلتے مچلتے جذبے مردہ تھے ـــــ پیٹ پرسکون نہ ہو۔ تو شادی زندگی اور جذبات کی وقعت ہی کیا ۔۔۔ ؟ ارمان مچلنے ہی پڑتے ہیں۔ پیٹ کے بعد انسان کو اپنی عزت پیاری ہوتی ہے۔ پیٹ کا مسئلہ آدمی محنت مشقت سے حل کرتا ہے جبکہ عزت کیلئے دوسروں کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ دوسروں کا محتاج رہنا پڑتا ہے لیکن وہ خوش قسمت تھا کہ بہن اُسکی عزت سنبھالے رکھی تھی۔ شرم دار تھی پھٹے پرانے کپڑوں میں اپنی جوانی چھپا رہی تھی۔ محلے بھر میں اُسکی

شرافت کے چرچے تھے۔ ایسی بہنیں قسمت والوں کو ہی ملتی ہیں۔ باپ، ماں کوئی عزیز سرپرست نہ ہو تو بھائی کے لئے بہن کا گھر بسانا ...... بہن کو دلہن بنانا...... بہن کے لئے جیون ساتھی تلاش کرنا ایک اولین فرض بن جاتا ہے۔ اکرم کو اپنی کم مائیگی کا احساس تھا۔ لیکن وہ فرض سے آنکھیں چرانے والا آدمی نہ تھا۔ ہر ماہ کچھ روپے بچا کر بہن کی شادی کے لئے سامان بنا رہا تھا اور مہینے کی پہلی تاریخ کو کوئی نئی چیز لاکر کہتا ـــــ "دیکھ حلیمہ ـــــ یہ گہنا بھی تیار ہو گیا۔ اصلی چاندی کا ہے۔ اب جھمکے لانے ہیں۔ اور ہاں اچھے قیمتی کپڑے بھی تو لانے ہیں۔ کل شام سے میں کوئی دوسرا کام کروں گا۔ تیری شادی کے لئے ڈھیر سارے روپیوں کی ضرورت ہے۔"

"بھیا تم......" حلیمہ کچھ کہتے ہوئے رک جاتی۔ فرطِ جذبات سے بھائی کی پھیلی بانہوں میں آغوش میں اپنا سر چھپا کر سوچنے لگتی ـــــ بھائی اسے کتنا چاہتا ہے کتنی محنت کرتا ہے۔ بہن کو دلہن بنانے کا اسے کتنا ارمان ہے۔ یہ ارمان.... یہ خواب.... پورا بھی ہو گا یا......؟ وہ کچھ سمجھ نہ پا رہی تھی۔ اکرم بھی سوچ سوچ کے پریشان ہو جاتا۔ لڑکوں کا جیسے شہر میں کال پڑا تھا۔ کوئی شریف لڑکا ملتا نہ تھا۔ ملتا بھی اگر تو لڑکے والوں کے تقاضے اُس غریب کے لئے ناقابلِ برداشت ہوتے۔ لیکن اُس نے ہمت نہ ہاری۔ رات دن، سکھ چین، نیند آرام اپنا سب کچھ بھول کر ـــــ اپنے پیٹ پہ اپنے ارمانوں کا گلا گھونٹ کر بہن کے مستقبل کی روپ ریکھا سنوارنے کی کوشش میں لگا رہا ـــــ

مزید ایک سال گذر گیا۔

حلیمہ اب عمر کے چوبیسویں سال میں گذر رہی تھی۔ اکرم کو بہن کی جوانی بہن کے جذبات کا احساس تھا۔ لیکن وہ مطمئن تھا۔ خوش تھا۔ فکر کی اب کوئی بات نہ تھی۔ کہ رشتہ ایک جگہ طے ہو چکا تھا۔ ایک شام گھر لوٹ کر حلیمہ سے کہا۔ "اب تمہارے کپڑے بھی تیار ہیں۔ کپڑے بھی تیار ہو گئے۔ لڑکے والوں سے میں کل پرسوں شادی کی تاریخ مقرر کر دوں گا۔ باقی رہا اُن کی مانگ کا ایک ہزار روپیہ۔ اسکا بھی جلد ہی کوئی انتظام ہو جائے گا۔"

یہ سنکر حلیمہ کے چہرے پر خوشی کا کوئی تاثر پیدا نہ ہو گیا۔ معصوم سی نظروں سے اکرم کے چہرے کو تکنے لگی۔ جیسے شدت سے احساس ہو گیا ہے۔ کہ وہ بھائی کے لئے پریشانیوں کا سبب بنی ہوئی ہے۔ کاش اُسکا کوئی وجود نہ ہوتا۔ وہ مر گئی ہوتی۔ بھائی میرے لئے اتنی محنت نہ کرتا۔ اسقدر فکرمند اور پریشان نہ رہتا۔

اکرم جب بہت دنوں کی دوڑ دھوپ کے بعد بھی ایک ہزار روپے کا انتظام نہ کر سکا۔ تو ایک دن اُس نے حلیمہ کو بتائے بغیر اپنا جھونپڑی نما مکان گروی رکھدیا۔ اُسی دن شام کو لڑکے والوں سے شادی کی تاریخ مقرر کر کے گھر لوٹ آیا۔ وہ روزانہ گھر دیر سے آکر اکیلا کھانا کھاتا۔ اور حلیمہ کو بیدار کئے بغیر سو جاتا۔ مگر آج خوشی سے اُس کی بھوک مر گئی تھی۔ وہ بہن کو خوشخبری سنانے کے لئے بے تاب تھا۔ جلدی سے حلیمہ کے کمرے میں گیا۔ آواز دی۔ کوئی جواب نہ ملا۔ حلیمہ سو رہی تھی۔ بالحاف میں اپنے آپ کو چھپایا تھا۔ اکرم نے دوسری بار قدرے اونچی آواز میں پکارا۔ جواب پھر بھی نہ ملا۔ خوش خبری سننے سے پہلے مر تو نہیں گئی۔ لیکن نہیں۔ انسان اس رفتار سے مر جاتے تو آبادی کا مسئلہ

ہی کیسے کھڑا ہوتا۔ کام کرتے کرتے تھک گئی ہوگی بچاری۔ اُس نے تیسری بار آواز دینے کے ساتھ لحاف کو آہستہ سے کھینچا ۔۔۔ لیکن دوسرے ہی لمحے اُسکے پیروں تلے زمین نکل گئی ۔۔۔ وہاں جلیمہ نہ تھی بلکہ دو تکیے تھے ۔۔!!



# ناد

## سید یعقوب دلکش

"کرٕ مٕنز اوٚ برن دوٚل ساڑی ہِنٛز نٔبس نال۔ ۔ ۔ ۔ خبر رٕوٚد مالاگٔس
۔ ۔ ۔ ۔ بیٚنٛہ وہرآتھ روٚدس پیٹھ چھاکانٛہہ پٔتھ ۔ وُچھان چھُکھنا کمہٕ
وُزمُلہٕ تہٕ گگرا بہٕ چھہٕ گژھان" بھابی ہٕنٛز یمہٕ کتھہٕ آسہٕ میے وَنہٕ لیکان لیکِ
روٚدٕ ٹیکین وچھ وچھی یاد پیوان ۔ روٚدٕ شرانہٕ لاجہٕ نس ۔ گٔنی رانٛٹھ۔
۔ نہٕ پوٚت ژلہٕ لس وار، نہٕ بروٚنٛہہ پکہٕ نس وار ۔ ۔ اِدِ میے تُلمو
پننی پٔڑی تیز ۔ ۔ ۔ ژوٚدٕ نارٕ وُتُس بہٕ لبس ستالیس نش ۔ دُتُکھ سنٛتی اوس میے
ساڑی ہِنٛز پالَو لیتھ گوٚمُت ۔ سفید ٹیرٕ لینچ قمیض آس میے یدٕ نُس
سٕنتی لارِتھ گامُژ۔ کرٕ بہنہٕ پٔتلونہٕ مُنٛزٕ اوس روٚد دِگیہٕ لٔشان ۔
روٚدٕ شرانہٕ اوس ژوٚہ پاڑی ماتم کوٚرمُت ۔ چمٕکی پوشہٕ ٹوٗری
آسی لُرِ لُرِ پیلے مٕنٛز ۔ کوٚلن تہٕ آرن مُنٛد گرُوٹ آب اوس کتہٕ پلین سٕنٛتی
چھاوٕنہٕ کمہٕ تام ژھٕرٕ یمی سنگت کران ۔ ادہٕ بہٕ ۔ بہٕ اوسُس پٔنٛتھ گٔنہٕ

بسہٕ رُکنگ اشارٕ کرُن ۔ مگر ! لبس دُکھے تہٕ کنتھ ۔ سوٗ آس آسان سوار بو سینتر پُرتھ ۔

دوہ اوس دِرِ سینتو ۔ وتھ آس خاموش ۔ نہ سرنہ صداہ ۔ گلی لنجہٕ پیٹھ آسی زِ کاو ژھوہ پیٹھ ماے کرِتھ اکھ اکس سینتو ہیتھ ۔ رُدِ شرانہٕ آسہٕ ٹُنڈری منزی ژھوہ کان تہٕ یمو دیلو کاوَ ونہٕ اوس اکھ کاو پنٕنہِ گردن لوٗمہ راوان ۔ تہٕ بیاکھ کاو اوس امنہٕ ہِندس کلس پیٹھ تو نتہٕ سینتو پھش پھش دوان ۔ اُتھ کاوِ تونتہٕ سینتو پیوہ ہیہے پنُن دِچھُن اتھہ یاد ۔ لیُس اِ دٕنہٕ گاشش منز اوس تمیُسنز پریشان مننس منز پنٕنہِ تھذیب پرچ پکھ سیٹز لاوان ۔ تہٕ پنٕنہِ اچھی تہٕ نزن سمندر چشمن منز تہٕ نتہٕ ناوِ نہند ٹُلتھ اوسُس بہٕ سوٗدرس نارِ دوان ۔ اکھ آس آسان زُون ۔ بیہ سوہ تہٕ بہٕ ۔ بالکل قریب ۔ تتھ زون شہادت ۔ سماجہ چر دوہ سہٕ آسہٕ آسان منزٕ نیٹرٕ بہ ۔ اسہٕ وِچھِتھ آسی پنٕنہِ وتھرالہٕ ڈلہٕ کرِ لنس کھوژان ۔

پنٕنہِ دوہ پیٹھ گردن ہیانہٕ کوچھِ منز تھاوتھ آسی تمیُسند دوہ زلی وٹھ ژٹی زٕ ڈی صرف یہے اکھ کتھ وَنان ۔ "یہ زُون کیازِ تیز تیز لوسان ؟" ڈلکہٕ تلاوِتھ ۔ دوہ زلین وٹھ سینتو پنٕنہِ ہوگھو منتو وِٹھ تھاوِتھ ۔ اچھو بند کرِتھ ۔ اوس تمیس بہٕ وارِ وارِ وَنان ۔

"بہٕ زُون چھ آفتابچہ مایہ تیز تیز لوسان ۔ مگر صبح واتتھ چھو اَمِس تھکہٕ تران ۔ تہٕ صبح پھوٗل آفتابہٕ کہٕ خاطرہ ۔ تہٕ راتھ لوسِن میانی خاطرہ تیرے ۔

اوہو ـــ میے ژٕج کرٕ بکھ نیرٕتھ ـــ سہ گیہٕ نیٚے سنگہ کو چہٕ منز تھوٚدٕ وُتھتھ
ـــ "کیاہ"؟ ـــ کہنی نہٕ ـــ "ژٕ بے نیوٚتھ خابس منز پنٕنہٕ اَتھہٕ سیتھۍ
میانہٕ زٕخمک کھرٕ ول ژُلنتھ" ـــ "یہٕ کیٚتھ زٕخم؟" سوٚ لٔجی میے وننہٕ ـــ
"یہٕ چھُہ سُہ زٕخم یُس تمۍ سُندٕ نار ژٕھینٕتہٕ کوٚر" ـــ
نار ـــ کٔس نار؟
"انہٕ گٹہٕ آس بیلہٕ میے تمۍ آلو کوٚر ـــ بہٕ ژاس تمۍ سُندِس کمرس منز ـ میانہٕ
اژنہٕ پٔتے گو وکرٕوک درواژہٕ بند ـ لال بیٚنج سوٚ یٔتھ وآجی تمۍ لوٚن" ـــ
"کھوژمہٕ ..... مینژہٕ تیل ژھُناڈ دگ" ـــ
انٔس کھیچھ کرٕتھ بیہہٕ نووُنٔس بہٕ تمہٕ ژٕھینہٕ کٔرہ گاسوٚہ ژانگی جہٕ بیٹھہٕ ـــ
تمہٕ اوس برد ژھیے مَس پریشان گوٚ مُت ..... پرد کی جامہٕ گیے بیلہٕ ـــ
"یہٕ کیاہ"؟ ـــ ضمیرس ژٕجی کرٕ بکھ نیرٕتھ ـــ "یہٕ چھُہ نار ـــ یُس ژٕ بے
ژٕھینتہٕ پیے ووکرُن" ـــ !
بہٕ گوس ژانگی جہٕ بیٹھہٕ تھوٚد وُتھتھ ـــ
"یٔتھ روز بے حیا ـــ بے شرم" ـــ
"بے حیا بے شرم چھُہ نار ..... یُس الاوہٕ میے گوٚ ڈمُت چھُن ـــ سُہ کرٕ
ژٕھینتہٕ" ـــ
"یہٕ نار ژٕھینتہٕ کرُن چھُہ سفید لٔبن سیاہ رنگ کرُن ـ آمِس ٹھولَس
کُنڈ ژٕلنی ـ بے گوناہ پوشہٕ ٹوٚر یرہٕ کرُن ـ یُس یہٕ نار ژٕھینتہٕ کرہٕ تمِس
دزِن پرٕ ـــ یہٕ گوٚ سرسبز برگن زٕزٕراوُن ـــ"

نمۍ سٕنٛدی ناوِ پٮ۪ٹھی آسہٕ ہیٚے بٕرِتھ ژٕ کُن پکان - یہ اوٗسُس پننہٕ گرٕ تہٕ چیرِ ٹھپھ کرٕتھ پتہٕ پتہٕ ژلان — ییٚژ کنۍ آسہٕ اکھ اکھ دُزلۍ تہٕ گگرای گژھان —

اوک ژاد اوس ییٚمہٕ بوٗ سہ کنرِ و لیٚچھ آس — سو پیٚٹھۍ وُسی — لیٚچھ گیٚ پھٔلی —

" ییٚتہٕ لیٚچھ ہینٛدس آیہٕ کہ پنٛڈٕلس منٛز کُس ہٹس کرٕ ہیٚنۍ وانگھ گنٛڈٕتھ ؟

" ہیٚمون نار — ہرگاہ تہٕ ژٕ یِیٚ نار ژھنٛنہ کرکھ نیلہٕ کرِ یہ چانہٕ تہٕ سینٛتی ژھنہٕ نمۍ سندلو اکھو ییمہٕ میانۍ کرٕ نمۍ سینٛس تل ژٕ ٹھٔ — میٚے ژٕ ج کرٕ پکھ نیرتھ — نمۍ سندی ژند آسی مازس منٛز تریٚ ہیتی —

وٕتھ نمۍ سنٛدی آسی خوٗنہٕ سیٚتی برٕتھ — ....!

بس رٕکے یہ کہنۍ نام — شاہہ ژٕٹایہ آسہٕ لیجہٕ منٛزٕ اکھ اکس سیٚتی اتھہٕ واس کرٕنہٕ — کاوژٕ آسی انہٕ گرٕٹہٕ منٛز اکھ اکس سیٚتی کار آوتھ خابٕن منٛز —

بس آس اُوادٕرٕ سیٚتی برتھ — ژہلہٕ سیٚتی لوگ ہیٚمون سینہٕ نمۍ سندس کرس سیٚتی — نمۍ سُند کرٕ ہُن اودٕ دُمس اور میانس سینٛس سیٚتی نالہٕ موٗت کرٕتھ — میانہٕ نمیشہٕ ہنٛدی پاٹھو اوس نمۍ سُند اودُر اق بدلس سیٚتی لارتھ گومُت ۔

نمۍ سُند بٔتھ دٔچھنہٕ طرفہٕ تہٕ ہیٚمون کھووٕرہٕ طرفہٕ ۔ لیکہٕ ہینٛکرس

ہیُر وٕمس ڈنڈس پیٹھ اکھ اکِس پیٹھ اَتھ — بسہٕ ہنٛز دوٕ زٕ رچ تہٕ سبز
بُتھ آسس دنان تہٕ ژھینہٕ گژھان —— جذباتو ڈیُٹ ساریسے بدلنس
ملہ — تمہ زنان جذبات میانِس بدکس وٕمس وٕمس پیٹھ۔ ٹرینچ
قیفن تہٕ تمہ شد اوٚد وٕمس گوو خوشک۔ ہیُٹ پھوٚٹ اوٚشس۔ !
ہنزٕ دوٕ زٕلہٕ بوٚرٕچ کھوٚر آسس میانِس سفید بوٚلٹس پیٹھ۔
"سیٹ گیہٕ خالی"۔ کمی نام گوٚد آلو——
تمِس آس کھودرِس اَتھس منز ٹیوٚنڈ لاگِتھ دوٕ دٕ بوتل——!

# گھونگھٹ خوابیدہ

غلام نبی شاہد

آج ۲۴ مارچ ہے۔ ہماری شادی کی تیسری سالگرہ مجھے تو خوش ہونا چاہیے تھا۔ میں اُداس کیوں ہوں ــ؟ عالیشان بنگلہ، نوکر چاکر، دھن دولت، پڑھی لکھی خوبصورت بیوی ـــــ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی جیسے میرے پاس کچھ نہیں ـــ یہ بناوٹ ہے، فریب ہے ـ چھل ہے ..... پھر ..... پھر حقیقت کیا ہے .....؟ ... وہ بیرونی گیٹ کے دائیں طرف ایک خستہ مگر حقیقت پرستی ایک جھونپڑی .... جہاں نہ نوکر ہے، نہ چاکر ہے، نہ دھن ہے نہ دولت ہے .... جہاں حقیقت ہے ..... سکون سے پُر ایک خوشگوار زندگی ہے ـــــ جہاں مالی اپنی بیوی اور دو بچوں کے ساتھ ایک پُرسکون زندگی بسر کر رہا ہے .... اُن کی شادی بھی تو آج ہوئی تھی ... !

ہاں ٹھیک تین سال پہلے اسی دن ۲۴ مارچ کو .... !

میں جب بھی اُداس ہوتا ہوں۔ میرے قدم اُسی جھونپڑی کی

اور بڑھنے لگتے ہیں.... جس کی گرد آلودہ دیواروں میں میرا ماضی دفن ہے.... آج میں بہت اُداس ہوں — اسلئے میرے قدم اُس جھونپڑی کی اور بڑھنے لگے — میں جوں جوں جھونپڑی کے اور بڑھنے لگا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے ماضی کا بپھرا ہوا سمندر مجھے نگلنے کے لئے بیقرار ہے — آج میں ماضی میں کھو جانے کے لئے تیار ہوں... کیونکہ آج میں بہت اُداس ہوں.... اچانک تند و تیز لہر نے مجھے ماضی کے بپھرے ہوئے سمندر میں ڈبو دیا.. اور میں پیچھے بہت پیچھے چلا گیا.......

اُن دنوں میری پوسٹنگ دہلی ہوئی تھی..... پہلے پہل میں دہلی کے نئے ماحول نئے لوگوں اور خاص کر گرمی کی شدت سے کچھ اُکتا سا گیا.... لیکن چند ہی دنوں میں مجھے ایک ساتھی مل گیا..... اور میں اس نئے ماحول سے مانوس سا ہو گیا — یہ ساتھی جس سے میں نے کبھی بات تک نہ کی.... جس کا نام تک نہ جانا.... جس نے میری طرف کبھی آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھا..... اُسے دیکھ کر میرے دل میں ایک غیر معمولی ہمدردی پیدا ہوتی تھی.... میں ہر روز تصور میں اسکا ہمدرد بن کر اُس سے باتیں کیا کرتا تھا......... ہاں وہ بڑے پل کے اس پار بائیں طرف فٹ پاتھ پر اپنے پھٹے ہوئے ڈوپٹے کا ایک حصہ پھیلائے ہر آنے والے کے چہرے پر اپنے مستقبل کا دھندلا مگر زنگ آلودہ عکس دیکھتی رہتی تھی — لیکن ہر آنے والا قریب پہنچ کر پھٹے ہوئے ڈوپٹے پر ایک سکہ پھینکتا ہوا چلا جاتا تھا...... میں نے اُس کے پھٹے ہوئے ڈوپٹے پر کبھی سکہ نہیں پھینکا..... وہ بھکارن تھی... لیکن

میرے دل نے اُسے کبھی بھکارن کے روپ میں نہیں دیکھا ..... بڑی
بڑی کالی آنکھیں جن کی خاموشی ساگر کی طرح اپنے اندر نہ جانے کتنے طوفان
چھپائے تھیں ..... مُرجھایا ہوا معصوم چہرہ ... گردش کی چکی میں پِس کر
پت جھڑ کے پتے کی طرح سوکھ چکا تھا .........

—— وقت گذرنے کے ساتھ ساتھ درد بھی بڑھتا گیا ..... ایک
کسک تھی ... ایک چبھن تھی ... ایک تصور تھا ... جو بھکارن کا لبادہ اوڑھ کر کبھی ہمدردی
کی بھیک مانگا کرتا تھا ... اور کبھی افلاس کا لبادہ پھینک کر میرے دل و دماغ
پر مسلط ہو جاتا تھا —— آخر دو سال کے طویل عرصے کے بعد میری پوسٹنگ
واپس سرینگر ہوئی ... لیکن میں اُس بھکارن کی کسک ۔ درد ۔ اور چبھن
کو بھلا نہ سکا جس تصور ۔ درد ۔ اور چبھن کے سہارے میں نے دو سال کا طویل
عرصہ ایسے گذارا جیسے میرے ساتھ میرا کوئی ہمدرد تھا —— ہم زبان تھا ——
ہم خیال تھا ..... !

آخر میں نے اُس بھکارن کو اپنے ساتھ سرینگر لے جانے کا فیصلہ
کر لیا ........ اُس نے میرے ساتھ آنے میں کوئی ہچکچاہٹ محسوس
نہ کی ۔ جب میں نے اُس سے یہ کہہ کر اپنے ساتھ آنے کو کہا کہ "ہمارے گھر میں ایک
ملازمہ کی ضرورت ہے ۔ اگر مناسب سمجھو" —— اِس سے پہلے میں کچھ اور
کہتا اُس کی بڑی بڑی کالی آنکھیں میرا بغور جائزہ لینے لگیں ۔ جیسے جو کچھ
میں نے کہا تھا اُس کا پس منظر میری آنکھوں میں دیکھنا چاہتی ہو ۔ اُس کی آنکھیں
پتہ نہیں کتنی دیر تک کُھلی رہیں اور مجھے تکتی رہیں —— جیسے اُسے

اپنے وجود کا احساس ہی نہ ہو۔ آخر دو اشک کے قطرے آنکھوں قید سے آزاد ہو کر خاک میں مل گئے ـــــــ ...... اپنا سر میرے قدموں پہ رکھ کر زار و قطار رونے لگی ...... میں نے لرزتے ہاتھوں سے نجمہ پاتھ پہ پھیلے ہوئے ڈوپٹے کو سمیٹ کر اُس کے سر پہ رکھ دیا ...!

...... راستے میں نجمہ سے ایسی کوئی بات نہ ہوئی جس سے اُس کے ماں باپ یا خاندان کا پتہ چلتا سوائے نام کے ـــــــ گھر پہنچ کر میں نے ماں سے یہ کہہ کر نجمہ کو ملازمت دلوائی کہ یہ وہاں میرے ایک دوست کی ملازمہ تھی ...... لیکن وہ کافی عرصے کے لئے ملک سے باہر گیا ہے .... اس لئے میں اسے یہاں تمہاری دیکھ بال کے لئے لایا ہوں ـــــــ تین مہینے کے تھوڑے ہی عرصے میں نجمہ گھر کے ہر فرد کے دل میں گھر کر چکی تھی ..... جس کی زبان پر دیکھو ایک ہی نام ..... نجمہ ـــــ نجمہ کے بغیر ہر کام ادھورا تھا ..... ہر انتخاب ادھورا تھا ...... نجمہ کے اخلاق و اطوار دیکھ کر ہر ایک اُس کا گرویدہ ہو گیا تھا ...... سب سے بڑی بات یہ تھی کہ ماں نجمہ کو بہت پیار کرتی تھی ...... میرے تصور کی وہ بھکارن جو کبھی افلاس کا لبادہ اوڑھ کر ہمدردی کی بھیک مانگا کرتی تھی ...... اب وہ بھکارن کا لبادہ پھینک کر میرے دل کی گہرائیوں میں گم ہو چکی تھی ... میں نے محسوس کر لیا تھا ..... نجمہ کے بغیر میری زندگی ادھوری ہے ...... ویران ہے ... میرا اٹل فیصلہ تھا۔ میں ماں سے کہہ کر اِس تصور کو حقیقت کا لبادہ اوڑھ کر اپنی ایک الگ دنیا بسا لوں گا۔ جہاں نہ فریب ہوگا ـــ نہ بناوٹ ہو .. جہاں

سکون سے پر ایک خوشگوار زندگی ہو......!

اُس روز میرا جی کہیں نہ لگا۔۔۔۔ میں دن بھر نجمہ اور اپنے بارے میں ہی سوچتا رہا ——— آخری حل یہی تھا۔ میں ماں سے بات کر لوں ——— میں ابھی اپنے ذہن میں الفاظ ہی ترتیب دے رہا تھا کہ ماں کی آواز نے میرے ذہن سے سارے الفاظ جھٹک دئے....

"نہیں نجمہ کی سخت فکر تھی نا۔؟"

"ہاں ماں"۔ میرے منہ سے بے ساختہ نکل گیا

"میں نے نجمہ اور عبدل کی بات پکی کر لی"۔

"پکی کر لی" ——— میرا منہ ادھ کھلا رہ گیا۔۔۔!

"ایسی کوئی بات نہیں بیٹا میں نے دونوں سے پوچھ کر فیصلہ کر لیا ہے۔ دونوں راضی ہیں"۔

میری آواز حلق ہی میں اٹک گئی جیسے کسی نے مجھے پہاڑ کی اونچی چوٹی سے ہاتھ پیر باندھ کر نیچے گہری کھائی میں پھینک دیا ہو...... میں چلانا بھی چاہتا۔۔۔ لیکن چلا نہ سکتا...... میں کمرے تک گیا۔۔۔۔ اور ذہن میں ایک گورا چٹا مسکراتا ہوا چہرہ گھوم گیا...... ہمارا مالی ——— عبدل ——— برسوں سے اپنی وفاداری کا ثبوت دیتا آیا تھا.... اور شاید آج اُسے اپنی وفاداری کا بدل مل گیا تھا میری چھوٹی سی دنیا لوٹ کر ———!

——— آخر وہ دن بھی آگیا جس دن نجمہ اور عبدل کی شادی اور میرا شہر کے ایک رئیس کی اکلوتی بیٹی کے ساتھ چند ٹکڑوں کے عوض سودا ہو گیا ———

ہاں وہ ۲۴ مارچ کی ایک شام تھی۔ ۔ ۔ جب عبدل میرا سب کچھ لوٹ لے گیا ۔ ۔ ۔ ۔ میں کچھ کہہ نہ سکا ۔ ۔ ۔ ۔ مجھ کو خوشی تھی۔ مجھ کو اپنے وجود کا احساس ہو گیا تھا ۔ ۔ ۔ ۔ انہوں نے اپنی چھوٹی سی دنیا باغ کے بیرونی گیٹ کے دائیں طرف ایک جھونپڑی میں آباد کر لی ــــ!

ــــــــ آج ۲۴ مارچ ہے۔ اور میں بہت اداس ہوں ۔ ۔ ۔ ۔ اسلئے میرے قدم اُس جھونپڑی کی اور بڑھنے لگے جس کی گرد آلودہ دیواروں میں میرا ماضی دفن ہے ــــ!

# احساس کے گھاؤ

مشتاق احمد مشتاق

"دیکھو شوکت ——" سرفراز خان نے اپنے سامنے کھڑے ملازم سے کہا۔ "آج میں آخری بار کہتا ہوں۔ کہ تم اپنی روش بدل ڈالو۔"

"جناب بات، دراصل ——" شوکت نے کچھ کہنا چاہا۔

سرفراز خان نے بات کاٹ کر سختی سے کہا۔

"بات وات کچھ نہیں۔ پچھلے ایک ماہ سے تمہارے متعلق روز شکایتیں آتی ہیں۔ تم دیر سے آفس آتے ہو۔ بنا پوچھے چلے جاتے ہو۔ کام ڈھنگ سے نہیں کرتے —— کیا بات ہے۔ پہلے تم ایسے تو نہ تھے۔"

"پہلے میں۔۔۔۔؟" شوکت کہتے کہتے رک گیا۔ اسکی نظریں سرفراز خان کے قیمتی بوٹ پر سے پھسلتی ہوئی اسکے چہرے پر جم گئیں۔ اور دوسرے ہی لمحے [illegible] کا احساس ہو گیا۔ اُس نے سوچا۔۔۔

لمحوں کی بھاگ دوڑ اتنی تیز اور تلخ کیوں ہو جاتی ہے۔ سرفراز خان۔۔۔۔۔
وہ سرفراز خان کیوں نہ رہا۔ جو میرے ساتھ پڑھتا تھا۔ جو میرا دوست، میرا ہمراز تھا۔ آج وہ باتیں، وہ دوستی، وہ خلوص کیوں نہ رہا۔ یہ فاصلے، یہ دُوری کیوں ــــــ؟ آفیسر اور ماتحت کا رشتہ کیسا ــــــ؟ کیا انسان بڑا آدمی بن کر پُرانے رشتوں کو توڑ دیتا ہے۔ بھول جاتا ہے ــــ؟

"ہائے ڈارلنگ۔۔۔۔۔" ایک مدھم سی آواز نے شوکت کے خیالوں کا سلسلہ توڑ دیا۔ ایک خوبصورت لڑکی شوخ رومانی مسکراہٹیں بکھیرتی ہوئی کمرے میں داخل ہو کر بولی۔

"باہر دیکھئے کیا حسین موسم ہے۔ اور آپ ہیں کہ یہاں بیٹھے زندگی کے حسین لمحے برباد کر رہے ہیں۔"

"یہ ــــــ میں ذرا ان سے۔۔۔۔۔" سرفراز خان نے مُسکرا کر شوکت کی طرف اشارہ کیا۔ شوکت کو ایسا محسوس ہوا۔ جیسے اُسے ننگا کیا گیا ہو۔ اُسکی دھجیاں اڑا دی گئیں ہوں۔

اور لڑکی ایسے چونک اُٹھی۔

جیسے اب احساس ہو گیا۔ کہ یہ سرفراز خان کا پرائیویٹ رُوم نہیں بلکہ آفس ہے۔ یہاں اور بھی کوئی ہو سکتا ہے۔ وہ شوکت کی طرف مڑی ــــــ

ــــــ "آ۔۔۔۔ آپ۔۔۔۔ معاف کرنا میں نے آپ کو دیکھا نہیں تھا"

"کوئی بات نہیں ــــــ" شوکت لاپرواہی ظاہر کرنے کے لئے ہنس پڑا۔ سرفراز خان بھی ہنس پڑا۔ کوئی وجہ نہ تھی۔ لڑکی کے ہونٹوں پر بھی

ہنسی آ گئی۔ کوئی مفہوم کوئی معنی نہ تھا۔

چند لمحے یونہی خاموشی سے گذر گئے۔

پھر اچانک سرفراز خان اپنی کرسی سے اٹھکر بولا — "اچھا شوکت میں ذرا ان کے ساتھ باہر جا رہا ہوں۔ اور ہاں۔ جب تک میں نہ لوٹوں۔ یہیں رہنا تم سے ایک بات پر غور کرنا ہے۔"

"غور"۔ . . . شوکت نے ٹھنڈی سانس لی۔ جیسے کہنا چاہتا ہو۔ غور ہی تو کر رہا ہوں۔ اب کس بات پر غور کرنا ہے۔ غیر متوقع کچھ بھی نہ ہو رہا ہے۔ ایسا تو ہونا ہی تھا۔ صدیوں سے ہوتا چلا آیا ہے۔ آج بھی ہوا۔ کوئی نئی بات نہیں جاؤ ——— تم لوگ جاؤ — کہ لمحے قیمتی ہیں۔ جوانی کے لمحے . . . .

سرفراز خان لڑکی کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر باہر نکلنے لگا۔ وہ دونوں نظروں سے اوجھل ہوئے۔ تو شوکت ایک لمحہ خالی خالی نظروں سے دروازے پر لگے ہلتے ہوئے پردے کو دیکھتا رہا۔ دوسرے ہی لمحے اس کے اندر سے کسی نے بے آواز قہقہہ لگا دیا — "تمہارا دوست ——— اور تمہاری محبوبہ سرفراز خان اور پروین بانو ——— جوڑی شاندار ہے۔"

"میں نے دیکھی۔" شوکت اپنے آپ سے چیخ کر بولا — "لیکن تمہاری طرح جلا نہیں جلاتا تو میں کبھی نہیں۔" — قہقہہ مزید تلخ ہو گیا ——— "لیکن تمہاری قسمت پہ رونا آتا ہے — کہ تم کلرک تھے۔ کلرک نہ ہوتے۔ کچھ اور ہوتے۔ تو . . ."

"تو کیا ہوتا ——— ؟" شوکت چلا اٹھا۔

قہقہے ۔میں تبدیلی آگئی۔

جیسے کوئی رونے ہوئے کہہ اُٹھا ہو ــــ "آج پروین کا بدلا بدلا روپ نہ دیکھنا پڑتا۔ تمہارے دوست کی محبوبہ بن کر سامنے نہ آتی۔ وہ تمہاری ہوتی صرف تمہاری ــــ یاد ہے شوکت تمہارا جذباتی فیصلہ سنکر پروین نے کیا کہا تھا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔

"شادی ــــ اور تم سے۔۔۔!"

"کیوں ــــ کیا تو ایسا نہیں چاہتی"

"نہیں بالکل نہیں ــــ" پروین کے لہجے میں کوئی جھجھک نہ تھی۔ "تم ہی سوچو ــــ کیا میرے ڈیڈی مجھے ایک کلرک سے شادی کرنے کی اجازت دیں گے ــــ"

"پروین ــــ" شوکت پاگلوں کی طرح چلا اُٹھا۔ "یہ تم کہہ رہی ہو۔ تم ــــ پھر تمہارا پیار، وہ وعدے، وہ باتیں ــــ وہ سب کچھ کیا تھا۔ ایک ناٹک تھا ــــ"

"ناٹک ــــ"، پروین طنزاً ہنسی ــــ کچھ دیر ہنستی رہی۔ شوکت اس ہنسی سے کانپ اٹھا۔ کچھ کہنے ہی والا تھا۔ کہ پروین لہجہ بدل کر بولی ــــ "اسے ناٹک ہی کہنا چاہیے۔ فرصت کے چند لمحات آباد کرنے کو، ایک ساتھ چائے پینے، پکچر دیکھنے یا باتیں کرنے کو تم محبت نہیں کہہ سکتے۔ رہا شادی کا سوال۔ تو میرا جواب ہے۔ کوئی بھی سمجھدار لڑکی خود ہی اپنے سر پر کلہاڑی نہیں مار سکتی۔ اپنا مستقبل تباہ نہیں کر سکتی۔"

پروین حسین تھی۔

مگر یہ روپ ...... یہ باتیں ...... یہ لہجہ تلخ و بدصورت تھا۔ شوکت کے حلق میں کانٹے سے پڑ گئے ـــــ وہ چاہنے کے باوجود بھی کچھ کہہ نہ سکا جی میں آیا ـــــ اُٹھکے اس مکار لڑکی کا قصہ تمام کرے۔ اسکا گلا گھونٹ دے لیکن وہ ایسا نہیں کرسکا ـــ وہ محض پروین کو دیکھتا رہا ـــ

اور پروین چلی گئی ـــ

آج بھی پروین چلی گئی ـــــ نیا زخم ...... نئی چوٹ دے کر ـــــ مگر آج کی تازہ چوٹ نے ذہن کے تاریک گوشے میں چھپی ہوئی بات کو جیسے زبان دی ... اُسے احساس ہوگیا ـــــ واقعی وہ حقیر ہے۔ نفرت کے قابل ہے۔ پروین جیسی لڑکی کو اپنانے کا خیال اسکے لئے محض ایک خواب ہے۔ اس لئے یار دوست رشتے داروں میں نظریں دوڑائیں ـــ تو لیجئے آپ ڈاکٹر بن گیا ـــــ ہونہہ کلرک ...... اُسے اپنے پیشے سے نفرت ہوگئی۔ ایک عام کلرک کا چہرہ اُسکی آنکھوں کے سامنے گھومنے لگا۔ سیکنڈ ہینڈ کپڑے پہنے ہوئے بجھا بجھا سا، بیزار چہرہ، دھنسی ہوئی ویران آنکھیں، دل میں خواہشات کا سمندر، کل کی امید پہ جینے والا ـــــ جیسے کل کوئی لاٹری نکلنے والی ہو یہ بھی کوئی زندگی ہے ـــــ اس سے تو بہتر ہے کہ ........؟ وہ مزید کچھ سوچ نہ سکا۔

احساس بے شدت کی صورت اختیار کی گھٹن کا احساس بڑھ گیا مزید تلخ اور گھناونا ہوگیا۔ اسی لمحہ استعفیٰ لکھکر کمرے سے باہر نکل آیا۔

دو دن گھر پر اپنے کمرے میں پڑا سوچتا رہا۔

تیسری صبح ماں نے پوچھا ـــــــ "بیٹا تمہیں دفتر نہیں جانا ہے کیا۔؟"

"ماں میں نے نوکری چھوڑ دی ـــــ"

"نوکری چھوڑ دی ـــــــ" ماں کی آواز ڈوب گئی۔ "کیوں ـــ پھر اس گھر کا کیا ہوگا۔ تمہارا کیا ہوگا۔ تمہارے چھوٹے بہن بھائیوں کا کیا ہوگا۔"

"ماں ـــــــ" شوکت نے دور خلاؤں میں جھانکتے ہوئے جواب دیا ـــــ "تو پھر لعنت ماں ـــ اپنی طرح اپنے بھائیوں کو کلرک بنا کے لیے موت نہیں مرنے دوں گا ـــ !



# گُلقنٛد

سیّد یعقوب دِلکش

کاشرٕ گوٚہ لاب کرِ ژنجل طاقچس پیٹھ۔ مدیر سیر ہیرِ وٚسِس دیکچس منز ہٹا ٹُڈہٕ کرِتھ۔

"گوٚہ لاب نہٕ مدیر کتھ کیثُت؟"

"گُل قنٛد خمیرٕ کیثُت۔"

پانٛژ تہٕ تامیے نہٕ گُل قنٛدُک شوقے... اما پوز میانِ گوٚہ لین سیٹھاہ شوق۔

"یتہٕ آیہٕ تُنے" ــ "بٔبیس وُچھتہٕ اچھ ٹمبلان"... وُچھ ہُمِن ہمسایِن کمہٕ رنٛگ برنٛگین وارِ چھہ گُل وُتھ یُتھ نبرٕ کتھٕ ناپس ادیزان۔"

"تتہٕ چھُ پوز ــ مگر تمو چھہ بیہہ وارہ بیرُس کلوان مژہ ـــ ازکیُس کژال ریہ پژھہ ذٕ بہ وارہ تتہ برخُس؟"

سمجھن تہٕ" ـــ "ثمرٕ نُک مُٹ چھہ زیادہ وژان۔"

گرٕ کین ہنٛز کنٛہ کرٕ پکھ۔۔۔۔۔ " قدمن قدمن کرٕتھ اَلو اَسی گَل قندٕ
خاطرٕ وآر۔۔۔۔ تِتھ وآر پیٚہ گل قند تِتھ موٚد آسہِ ـــ زِہ کانُسہِ
ہنز زلو ٹیٹھی نہٕ نانہہ"۔

"تِتھ زٕبر وآر کمِس کرٕ اَلِس ہہموٚ۔ــ شوبہِ وِنی تہٕ لوٚبہٕ ووٚنی ــ
شُراہ اُچھو لیچہِ ژھانڈنہٕ ــــ "

آ ـــ اگر تنی وآر چَل چَل بنہِ ـــ کانٛشری گوہ لاب گژھن ہیوٚکھِتھ ـ
مُدرٕ پرلیس لگن کیٛمی ـ

بیتھ گرٕ میہ کرٕ ایہِ منٛز کُس چھُہ سُہ یمِس نہٕ تِرٕلیشہِ یا پیتھ وٕھُٹن پیٛرِ چھہِ
لگان ـــ زلو پیران پھُٹتھ ـــ وُچھِس نار ہہوان ـ اُچھن نُول
لگان ـــ ۔ سُے یمِس نہٕ گول زرد لیٛشمبین یا پیتھ اکھ پولنہِ
نہٕ چینٛدرس منٛز چھُہ ـــ "

اَز چھُہ لیٛشمبین سکھ یاوُ ـــ گول زرد لیشمہِ وِچھو وِچھو چھُہ
میے ہیوٚ انسان ـــ ہنہِ یدلیہِ وٕٹھ زیوٕ سینی پھشان آسان
وٕھُٹن ننیز پیٛرِ دندٕ سینی ژُلان ـــ " امالوٚد اَسہِ پنٕہ ژھرو سے
آلیس ـ گژ وٕٹھ گژ وٕٹھ چینس ہال کرِ نو ـــ "

یِم لوٚکٕرٕ مٹھرٕ لیٛشمبی کیاہ چھہِ میانہِ تِرٕلیشہِ وُتش دوان ـ
میے دوٚہ تِرٕلیشہِ دوٚد سہِ ـــــ

اکھ لیٛشمی تِرٕلیشہِ گِلاسہ ہمنہٕ ہا چیتھ ـــ کنٛہ دام ـ مگر کمنہِ؟
یہ ماڑوٚ لسُ کرٕ الہ پشرٕ وانہٕ نیٛشہِ ـ ادہٕ کیاہ ـــ لیشمبین وِچھو وِچھو

کۆنٛت ووٚلُس بہٕ — "یِیمِہ ژٕلِش چھِتھ تہٕ مرمٕنٛے —
ژھوٚرُ دِسے آب چھِتھ تہٕ مرہٕ نٮ۪ے"

پتھ کیٛازہ گُکھ ٹو کرِہ منٛز سۭجاوتھ ژٕلیشہِ ہتیٛن ہٕنٛزرہ اُچھ
دٕرٕس لاگان بٕ — کیٛازہ؟ —

اوہ بہٕ ما ووٚلُس کٕرالہِ ہٕنٛدِس دُکانس نِش — آ —
کرالن اوس ججیرہ ہُنٛد ٹلی چہ ڈکہ چھِن گیٹن سیتۍ لوگمُت —
سلام کٔرِتھ تہٕ آو میے ساری سے والنَس پیٹھ نَظَر —

"وآدکَنہٕ — شوبہٕ دِنی تہٕ لوٗبہٕ دِنی — ژرٛاہ اُچھِ لجہٕ ژھانڈنہٕ"
یُڈہ کرال دوٚنہٕ تھوٚد تہٕ المارِہ منٛزٕ واجِن سارٕٔیی وارہ تہٕ
ترٛاوِن میے برونٛہہ کِنہٕ —

"کٕمہٕ دونی گوٚل گوٚل وارہ — رنگ برنگین —
کم نقش — یمبرزٕل پوش تہٕ یاسمن ہُترہ —"

بہٕ ؤچھِتھ ہیٛہ ؤچھِن کرالَس م چھِن پُٹ گنٛڈِتھ —

ہیوٚ کِنہی مزٕ رنگِچ وآر — ووٚزٕل دہانہٕ کٔرِتھ — نہ میوٚ —
ووٚزِج وآر — یاسمن تُقرِہ کٔرِتھ — نہ ہیوٚ وآر — یمبرزٕل چشمہٕ
کٔرِتھ — تیٚتھِ ہیوٚ آنہٕ ہش — یتھ پیٹھ میٚشِن ہتھ چھُ لیوان
بوزنہٕ — تیٚتھِ ساروٕے نہٕ — آ — مگر — میے تہٕ دولتی
چنٛدس منٛز اوسُکھ — ساڑٕ باہ آنہٕ آسی شروعٕ تۍ کران۔
"ؤمن فرض کٔرِتھ اَکو اُسی ترٛٚہ زیُرٕ وآر — شوبہٕ دِنی تہٕ لوبہٕ دِنی —

— گٔژھی کرٕ پکھ۔"

تی چھُ ٹھیک ـــ اماپوٚز — گرٕ فی آسہ تھٕ یمِس کآلسہ ووہ پٔرِس نظر پیٚیہ

مشہ نٲگہِ ـــ " زبرٕ وآر — شوبہِ وٕنی تہٕ لوبہِ وٕنی ـــ شراہ اُچھو لحیہ

زعانڈتہٕ "

الہٕ فآ بہِ پیشیہ میآنی نظر تھٕ وابہِ کُن یوسہِ گہ دہٕ تہٕ ہابہِ منز ولنہٕ آس

آمُژ ـــ تہٕ لیہ لوٚگُس کرٕالس ونُن ـــ

" زٕبہٕ ہتر ہیہ زبرد وآر یوسہِ کوٚلس منز چھہٕ ہاوکھ "

صفید رٔنشہ چیرٕ ہیہ نگنہ سینہٕ ہلو چیرِ لآ گنھ لوٚگ ہیے وابہِ وابہِ وننہِ

" یہٕ تہٕ ہتر چھےٚ تہٕ اصل — پوشہِ لنجہِ کرٕ تھ یہ کشاہ زبرد وآ دیہ

چھےٚ "

تہٕ چھُ ٹھیک ـــ اماپوٚز ـــ

ژنگس تہٕ ڈزٕ آلنُس چھہِ ساری عاشق — مگر ژور زاگہ۔

ونگس رٕوغنس تہٕ پوشن ہُرہِ نرخ — ساڑباہ آنہٕ نالہِ موٚت کرٕتھ۔

اماپوٚز سرٕوٚگے گوہ ودروٚگ ـــ اپُز — دژوٚگے گوہ وسروٚگ۔

وچھن منز سوالہٕ جوابن مُند نیائے ـــ

" چیز چھُ خریدارس پسند کرُن — نہ کہِ دکاندارس یہِ خوش کرہٕ تہٕ دلیس "

ہٕ گنھ بوٚزتھ ووٚتھ کرٕال وارہِ وارہِ گمرس پیٹھ نرہِ تھاوِتھ ـــ تہٕ

حٕلُم اُبن کوٚتہٕ منزہ سووآر بیہن کُن والتھ ـــ

" تہٕ ہتر کنہہ دُچیہ رحاہ دکھ دلو یہ گرد وتھراوس "

ہیے نیوٗ شرارتہٕ سان وُنِتھ — دٕج کتہِ؟ —

تمہٕ نیہ یکدم دستار لوٗنتھ وآلِتھ تہٕ لوٗگ وارٕہ وارٕہ گرٕد وتھراوتہٕ گرٕد وتھر آدِتھ پاسیوٗ ہیے نوٗ وُٕے عالماہ پُشُس زنگس پیٹھ نٕہٕد وآر گیہ میانِس مَنس تہٕ تھٕ ” یہ چھُ اپُز — پوٗز کیاہ چھُ ساڑ باہ آنہٕ “

اُچھٕ وُٹھِتھ کٕر ہیے وارٕ دٕ چھنِ اتھہٕ تھپھ تہٕ لوٗگس کٕر المس موٗل پہ ژھنٕہ ۔ اما پوٗز کنال لوٗگ اچھن منٛز اُچھ ژھنتھ کیاہ نام ونتہٕ — اُچھ لجہٕ کنتھ لوٗزنہٕ —

” یہ چھُ میانہٕ ژٕرچہ منٛز آدِنچ وآر — ہوٗ کھنہٕ موکھ آس ہیے یہ وآر تالِس تہٕ آوہز — یہ اوسُس گمہٕ دٕرامُت — کتیٛ رُودٕہ نانٹھ لآجِن ۔ میانہٕ اتھ وارٕ آس رٕب گژھنس تیار نہٕ یہ وُلس — تتہٕ بیٹھہٕ پرٛسن نام دوت ہیے وارِ مرمت کران — یہ چھس ہناران —

” تہِ ہیے کتھ کٕرِ نِتھ یہ وآر ۔ ہیچ وآر “

ہیے تہٕ وجل بیہ اکتہٕ چندس منٛز ۔ ساڑ باہ آنہٕ کوٗلس منٛز ژور اُچھ گیہ الگ — ” دوہ ژٕ کیا ہُر چھُ دِیُن؟ — کتہِ نہٕ “

” چون دِیُن گو ولس یہ زہ — تہ تھا دکھ یاد “

وآر پھٹ — یہ چھُس — وآر دآر یہ رووُس “

سفید دجہٕ منٛد گنڈ کرِتھ تہٕ ہیے بیٹھس منٛز وآر تہٕ دوٗلس گرٕہ

"دِیہ واٹھ کنِزِ — شوبہٕ وِنی نہٕ لوٗبہٕ وِنی — شراہ اَچھو گییہ سَنِدِ — !"

مےٚ آس تمہِ دوہہ گُل قنٛد بَرِتھ واٹھ — سِتلِہ گنڈِتھ ڈبہٕ مِنٛدرِس ڈَنڈِس تاپَس اوینزان تہٕ آدِرٕ —

ازآس مےٚ بمار دِہن دوہن ہُنٛد آرٕ بوہن واٚچھ ہٕر — اَتہٕ آسی ساٹھی سالس گامتو — نہٕ صِف رانتھ آس — بہٕ گوس مزہ نندِرہ ہوٗد ؤُہتھ — بہٕ ہٹس کنتھ گوو بےٚ شمح ذامتھ وُچھ مےٚ واٚرآس لبِہ پے ہٕر — مگر بیتھ گلقند خمیرِہ گیاہ گتی لوہ گھر گاٹہٕر — پھکہٕ گانٛد — مےٚ پھوٚٹ اوٗش —

"میانِس لولس گیٚی کمہِ چھلِہ تہٕ پھلِہ" بےٚ وارِہ — "میانین لولہِ باغن گیٚی ژوٗن ژُژرٕ بےٚ بیمہِ وارِہ — آ بیمہِ وارِہ — !

ازمہٕ بہٕ یُتھ دارِہ چھلِہ تہٕ پھلِہ کرٕہتھ — مےٚ ہیوٚ یکدم طاقچہٕ پیٹھہٕ مادلوبہ واٚلِتھ — بہٕ اوٚسس دِب تہٕ اولس تیار — کرالہِ سنٛز آواز گییہٕ مادلورِس تھپھ کرٕتھ —

واٚرِ پھُٹ — بہٕ پھُٹس

واٚرآو — بہٕ روُدس"

پھُٹِن کُس پھُٹرِ — راوِن کُس راوِہ — میانی ساریے محنت گییہ ضایع — میانین شوقن — ارمانن — ہدوسن — . . . . . .

بہٕ اوٚسس دِب تہٕ اولس تیار — امالوز شہَجک گاش اوس وارِہ نِنزِوِ تہٕ لو مُنٛزی یہ کنتھ باوان ——— تہٕ واٚر جِھ بَگرٕ

# کفن

سیّد یعقوب دلکش

بۆ کتہِ اوُسس، بہٕ کوَت آس؟
ییٚتہِ کیاہ سآری خۄفتہٕ ییٚمتی؟
ہمُسرِ دٕنٛدن ہام لجِٕہٕ، ہمیس اَچھَن زۄن
ہُتھ لال ٹیٚنچہِ سو ییتہِ کیازِ ژُھوکھان؟
بیرِ کُس؟
میاَنِس ییٚتھ بسہِ نے مِتِس کفنَس ڈرسہِ دِوان۔
مَہ لَم ییٚتھ بسہٕ مے مِتِس کفنُس
اَتہِ کیاہ ییرِ اَنہِ
لٕھوٚ دوہہ تہٕ وارہٕ وارہٕ تہٕ لال ٹینس تژاوتھ
ییٚمے تژاوِ ییٚلہِ ــــ
بۆ ژلہِ تۆری ییٚتہِ نہٕ آس ــــ!

# ڈاکیہ

غلام نبی شاہد

" زندہ وہ ہے، اُس کی رُوح زندہ ہے جو دُوسروں کے لئے جیتا ہے
—— وہ مر چکا ہے —— اُس کی رُوح مر چکی ہے۔ جو صرف اپنے لئے جیتا ہے"
—— !

—— یہ الفاظ نہ جانے میں نے کہاں سے سُنے تھے ...... یہ الفاظ یاد آتے ہی مجھے اپنا آپ منوں بھاری محسوس ہوتا ہے ..... میں جب بھی خوش ہوتا ہوں یا کسی بات پر ہنس لیتا ہوں تو اچانک یہ الفاظ نشتر کی طرح میرے وجود کو ڈسنے لگتے ہیں۔ اور ماضی کے دریچوں سے ایک دُھندلا عکس رینگتا ہوا میری ساری خوشیوں پر مسلط ہو جاتا ہے۔ جو بچپن سے میرے وجود کو اپنے اندر جذب کئے ہوئے ہے ...... دھندلا عکس رفتہ رفتہ ایک تصویر بن کر مجھے سوالیہ نظروں سے گھورنے لگتا ہے۔ اور میں ماضی کے دریچوں سے گذر کر اپنے مکان کے آنگن میں اپنے ہم عمر بچوں کے ساتھ کھیلتے کھیلتے گھنٹی بجنے کی آواز سنتے ہی دروازہ کھول دیتا ہوں ..... اور میرے سامنے

یہی وہ دھندلا عکس آنکھوں میں کرب چہرے پر پھیکی مسکراہٹ لیئے میرے ہاتھ میں خط تھما دیتا ہے۔

——— وہ گھنٹی بجاتا ہوا چلا جاتا ہے۔۔۔۔ اور میں ٹکٹکی باندھے اُسے دیکھتا رہتا ہوں۔۔۔۔ یہاں تک نہ وہ میری نظروں سے اوجھل ہو جاتا ہے۔۔۔۔۔۔ ہاں یہ دُھندلا عکس رام لعل کا ہے۔۔۔۔ رام لعل ہمارے محلے کا ڈاکیہ۔ جسکو میں نے بچپن سے آج تک صرف خط بانٹتے ہوئے دیکھا ۔۔۔۔ میں بچہ تھا۔۔۔۔ جوان ہوا ۔۔۔۔۔ دنیا کہاں سے کہاں پہنچی ۔۔۔۔ مگر ۔۔۔۔۔ رام لعل ابھی ڈاکیہ ہے ۔۔۔۔ صرف ڈاکیہ۔۔۔۔

ٹھٹھرتی سردی ہو یا جھلسا دینے والی دھوپ ۔۔۔۔ رام لعل اسی ٹھٹھرتی سردی یا جھلسا دینے والی دھوپ میں مجھے کسی عزیز، دوست یا رشتہ دار کا خط لے کر آتا ہے۔۔۔۔ میں خط لیتے ہی دروازہ بند کر لیتا ہوں ۔۔۔۔ اگر کبھی اتفاقاً میری نظریں رام لعل کے چہرے پر پڑ جاتی ہیں۔۔۔۔ میری نظریں خط کی تحریر پڑھنے کے بجائے رام لعل کی پھیکی مسکراہٹ کے پیچھے ہزاروں پھیکی تحریریں پڑھنے پر مجبور ہو جاتی ہیں۔۔۔۔ جنہیں بچپن سے آج تک میں سمجھنے سے قاصر رہا۔۔۔۔۔۔!

رام لعل کبھیڑ بھری گلیوں میں سے سائیکل گھسیٹتا ہوا ۔۔۔۔ اور دوسرے خط کا نام زبان پہ دہراتے دور دور تک دیتا رہتا ہے۔

۔۔۔۔ اور میں خط پڑھتے ہی خوشی سے پاگل ہو جاتا ہے۔ کیونکہ یہ خط میرے کسی دوست عزیز۔۔ یا کسی رشتہ دار کا ہوتا ہے ۔۔۔۔ مگر۔۔۔۔!

مگر اس ٹھٹھرتی سردی میں یہ خط میرے پاس کون لے آیا ...؟.. کون ہے وہ جس نے مجھے اپنے ہمدرد ۔ عزیزوں ۔ دوستوں ۔ رشتہ داروں کے دُکھ درد سے آشنا کیا ہے ....؟ ... کون ہے وہ ....؟ ہاں .... رام لعل کے سوا اور کون ہو سکتا ہے ...... ایک ڈاکیہ کے سوا اور کون ہو سکتا ہے ... میں کتنا خود غرض ہوں ... میں ہی نہیں خود غرض ہر وہ ایک ..... جو رام لعل جیسے ڈاکیہ سے خط لے کر کبھی یہ نہیں پوچھتا ..... کیا کوئی تمہارا دوست، عزیز، رشتہ دار کوئی ہمدرد تم سے دور ہے ... اگر ہے .... کیا کوئی ہے جو تمہیں اُن کے دکھ درد سے آشنا کرتا ہے ..... کیا ڈاکیہ ہونے ہوئے بھی تمہیں ڈاکیہ کا انتظار نہیں رہتا .......... نہیں ہم سب مر چکے ہیں ..... کیونکہ ہم صرف اپنے لئے جیتے ہیں ........ نہیں میں زندہ ہوں ... میری رُوح زندہ ہے ... یہ الفاظ اپنے آپ سے بڑبڑاتے ہی میں نے فیصلہ کر لیا .... اب جب بھی رام لعل ڈاک لے کر آئے گا ..... میں اُس سے ضرور پوچھوں گا ... رام لعل تمہاری پھیکی مسکراہٹ کے پس منظر میں ہزاروں پھیکی تحریریں پوشیدہ ہیں ... کیوں .... ؟ رام لعل کیا کوئی عزیز ۔ دوست ۔ ہمدرد تم سے دُور ہے ... رام لعل تمہارا ایک بیٹا تھا ... جس کو تم نے ڈاکٹری کی تعلیم مکمل کرنے کے لئے ولایت بھیجا تھا ..... وہ واپس نہیں آیا ۔ ... رام لعل تمہیں اُس کے خط کا انتظار نہیں رہتا ..... رام لعل تم ایک ڈاکیہ ہو ۔ زمانہ ہوا تمہیں لوگوں کے دروازوں پر دستک دیتے دیتے ...... رام لعل کیا تمہارے دروازے پر کبھی دستک ہوئی ... کیا تمہیں ڈاکیہ کا انتظار نہیں ......

. . . . کیا کوئی ڈاکیہ تمہیں بیٹے کا خط لے کر آیا . . . نہیں رام لعل . . نہیں . . . تم صرف اُس کی راہ تکتے رہے . . . . . . اُس روز سخت بارش ہو رہی تھی . . میں چائے کی گرم چُسکیاں لے کر ٹھٹھرتی سردی سے بچنے کی ایک ناکام کوشش میں مصروف تھا . . . میں سوچ رہا تھا ۔ میں ناکام کوشش میں مصروف کیوں ہوں . . ؟ . . نہیں . . . شاید اپنے مرے ہوئے وجود کو زندہ رکھنے کی ایک کامیاب ترکیب ہے . . . نہیں میں زندہ ہوں میری روح زندہ یہ الفاظ اپنے آپ سے قدرے اونچا بڑبڑا کر میں نے کمرے کی بڑی کھڑکی کھول دی . . . . بارش کا سُنسناتا ہوا شور میری ساری ناکامیوں پر غالب آگیا . . . بارش کا ہر قطرہ زمین پر پڑتے ہی اپنے پھیلتے وجود کو میری طرح سمیٹنے میں ناکام ہو رہا تھا . . . . لیکن مجھے ہر قطرے کے پس منظر میں زندہ رہنے کی ایک ترکیب نظر آ رہی تھی . . . . . . اور وہ تھی . . . . رام لعل کی . . . . . دھندلی پھیکی مسکراہٹ . . . . . . . . !!

اچانک گھنٹی کی آواز نے میری ساری توجہ اپنی طرف مبذول کی . . . . اور کوئی انجانی قوت مجھے کمرے سے باہر لے آئی . . . . "رام لعل" . . . . . یہ نام اپنے آپ سے بڑبڑاتے ہوئے میں نے دروازہ کھول دیا . . . . لیکن یہ دیکھ کر میں وہیں ٹھٹھک گیا . . . . ڈاکیہ ضرور تھا . . . . مگر . . . . . رام لعل نہیں . . . . . . !!



# موت کا دیا

مشتاق احمد مشتاق

رات خاموش اور حسین تھی۔

ٹھنڈی ہوائیں کسی دُلہن کے گھونگھٹ کی طرح آہستہ آہستہ سرسرا رہی تھیں۔۔۔۔ چاند۔۔۔۔ پھر لو رچاند دلکش سماں پیدا کئے ہوئے مُسکرا رہا تھا۔ مگر اگلے ہی لمحے یہ سب کچھ بدل گیا۔ رات تاریک اور بدصورت ہو گئی۔ چاند چھپ گیا۔ اُسکی مسکراہٹ سیاہ خوفناک بادلوں نے نوچ لی۔ بلکل اُسی طرح جیسطرح رخسانہ کی مسکراہٹ ہم محلے والوں نے چھین لی تھی۔

محلے کے ہر ایک فرد کو رخسانہ سے نفرت کرنے کا پورا پورا حق تھا۔ بچے، بوڑھے، مرد، عورتیں۔۔۔۔۔ سبھوں نے مل کر اُسکا جینا دشوار کر دیا تھا۔ طنز۔ حقارت اور نفرت۔۔۔۔!!! یہ تین چیزیں اُسکے وجود کا ایک حصّہ بن چکی تھیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے صرف چند سال پہلے وہ کتنی ہر دل عزیز تھی۔ کتنی معصوم تھی۔ کتنی شوخ

تھی۔ ہر کوئی اُسکا گرویدہ تھا۔ وہ ہمارے گھر بھی آتی جاتی تھی۔ میرے ساتھ لڑتی جھگڑتی، خفا ہوتی اور خود ہی مان جاتی۔ لیکن جب کبھی میں اسکا غصہ نہ اُترتا — تو کہتی — تو کیوں مجھے چھیڑتا ہے۔ دیکھ ابھی تجھے پٹوا دوں گی۔ تیری شکایت امی جان سے کر دوں گی — میں مسکرا کر اسکے پیچھے بھاگنے لگتا — وہ انگوٹھا دکھا کر ماں کے کمرے میں چلی جاتی۔ — وہ میری ماں کو امی جان ہی کہتی تھی۔ اُسکی اپنی ماں مرگئی تھی — میری ماں بھی اُسے بہت چاہتی تھی۔ بہت پیار کرتی تھی۔ بالکل اپنے بچوں کی طرح ... مگر۔ وہ دن منحوس تھا۔ عجیب سا تھا۔ میں نے ماں کا دوسرا ہی روپ دیکھا۔ ظالم اور بے رحم روپ۔ وہ روپ جسکا مجھے اور شاید رخسانہ کو بھی گمان تھا۔ اچانک ماں بے حد تلخ لہجے میں رخسانہ سے کہہ اُٹھی — "تم یہاں کیا کرنے آئی ہو۔ تیرا گھر کیا جل گیا ہے آئندہ ہمارے دروازے کی طرف دیکھا بھی۔ تو میں تیری ٹانگیں توڑ دوں گی —"

"مم ... مگر ....." رخسانہ کچھ کہہ نہ سکی۔ آنسو بھری آنکھوں سے میری ماں کو دیکھتی رہی۔ دفعتاً میری ماں نے مجھے حکم دے کر کہا —

"نکالو — اسے باہر۔ ابھی اور ... اسی وقت۔ میں اسکی صورت بھی دیکھنا نہیں چاہتی —"

میں ماں کے غصے سے واقف تھا۔ رخسانہ ... طرف تڑپتے ہی

والا تھا۔ کہ وہ بے بسی سے مجھے تکتے ہوئے واپس اپنے گھر کی طرف چل پڑی۔ یہ۔۔۔ یہ۔۔۔ یہ تبدیلی۔۔۔۔ ماں کا یہ رویہ۔۔۔۔ کل کا پیار۔۔۔۔ آج کی نفرت۔۔۔۔ یہ حقارت —— یہ سب کچھ کیا ہے۔ ماں نے ایسا کیوں کیا۔ رخسانہ کا قصور کیا ہے —— ؟ میں کچھ سمجھ نہ سکا۔ میں ان دنوں چھوٹا تھا۔ ناسمجھ جو دس برس کا۔۔۔۔۔ اور رخسانہ مکمل جوان —— !

وقت گزرتا گیا۔

میں بڑھتا گیا۔ میرا شعور بالغ ہوتا گیا۔ میں بہت سی باتوں سے باخبر ہو گیا۔ مجھے سمجھا دیا گیا۔ رخسانہ سے نفرت کرنا کیوں ضروری ہے یہ کس جرم کی سزا ہے۔ اُسکا قصور کیا ہے۔ وہ شادی سے پہلے ہی ایک بچے کی ماں بن گئی تھی۔ ناجائز بچے کی ماں —— ہمارا سماج سب کچھ معاف کر سکتا ہے۔ مگر یہ گناہ نہیں —— یہ سنگین شرمناک حرکت نہیں۔ اکثر لوگوں کو یہ شکایت بھی تھی۔ کہ وہ کیوں اُس ذلیل شخص کا نام نہیں بتاتی۔ جنے اُسے داغدار بنایا۔ اُسے برباد کیا —— وہ۔۔۔ وہ ذلیل شخص کون ہے۔ ؟

اسی دوران رخسانہ بیمار ہو گئی

محلے کے مرد، عورتیں، نوجوان۔۔۔۔ غرض سبھوں نے اپنی اپنی

جگہ خوشی کا ڈول پیٹنا شروع کیا ۔ مجھے ایسا محسوس ہوا ۔ جیسے وہ سب رخسانہ کے مرنے کے خواہاں تھے ۔ مر جائے گی ۔ بلا سے چھٹکارا ملے گا ۔ محلہ ناپاکی اور گندگی سے پاک ہوگا ۔ اور شاید سماج کا کوئی خاص مقصد بھی . . . . . . . . .

رخسانہ کے کردار کو میں بھی حقارت کی نظر سے دیکھتا تھا ۔ مجھے بھی اُس سے نفرت تھی ۔ مگر نفرت کا مطلب یہ نہ تھا ۔ کہ اُسکا وجود ہی ختم ہو جائے ۔ ایک رخسانہ مرتی —— دُوسری رخسانہ جنم لیتی ۔ یہ آنا جانا آدم کے وقت سے چلتا آیا ہے ۔ نام بدلتے گئے نشان مٹتے گئے ۔ یادیں رہتی گئیں ۔ مگر گناہ —— گناہ کا انداز نہ بدلا ۔ گناہ وہی ہے ۔ گناہ کا آغاز وہی ہے ۔ گناہ کا انجام وہی مگر وہ اور بھیانک ہے اور گناہ کرنے کی انسانی فطرت وہی صدیوں پرانے وحشی درندے کی سی ہے ۔

رخسانہ میری نہیں —— !

البتہ لوگوں نے کہا ۔ موت کے دہانے پر ہے ۔ کل پرسوں تک ضرور مر جائے گی ۔ دوسرے دن میں کالج سے آرہا تھا ۔ بڑی دیر ہوگئی تھی ۔ ہر طرف پُراسرار خاموشی اور بھیانک اندھیرے پھیلے ہوئے تھے ۔ مجھ جیسے کمزور دل انسان کے جذبات اندھیروں میں ہی ابھرتے ہیں ۔ دنیا کے خوف سے جو میں دن کی تابناک روشنی میں نہیں کر سکتا ۔ وہ میں

ـــے اندھیرے میں کیا۔ میں کسی انجانی قوت کے زیر اثر رخسانہ کی جھونپڑی میں داخل ہو گیا۔

لالٹین کی مدھم روشنی میں وہ بیٹھی کچھ گنگنا رہی تھی۔ مجھ پر نظر پڑی۔ چونکے بغیر ہونٹوں پر عجیب سی مسکراہٹ لئے مجھے گھورنے لگی میرا دل دھڑکنے لگا۔ میں گھبرا سا گیا۔ اور اپنی حالت پر قابو پانے کے لئے میں نے جلدی سے کہا۔

"رخسانہ ۔ ۔ ۔ میں ـــ میں تمہاری خیر و عافیت پوچھنے آیا ہوں۔ کیا حال ہے اب صحت کا ـــ"

"صحت ـــ!" اس نے ہونٹوں کا زاویہ بدل کر طنزاً کہا۔ "تجھے کیا دکھائی دیتا ہے ـــ؟"۔

"مجھے ـــ مجھے اُسکے چہرے پر بیماری یا پریشانی کی کوئی علامت دکھائی نہ دی۔ بھرا بھرا چہرہ، رنگ گلابی نہ بیماروں کی طرح زرد، ہونٹ سوکھے ہوئے۔ مگر تراش خوبصورت اور دو بڑی بڑی آنکھوں میں پُراسرار خاموشی ـــ یہ خاموشی حسین تھی۔ مگر مجھے بدصورت اور بھیانک سی محسوس ہوئی۔ اس خاموشی نے میرے جذبات میری ہمدردی کے احساس کو جیسے بے قرار کیا۔ میں بڑی اپنائیت سے کہہ اٹھا ـــ

"رخسانہ تم نے کیوں اپنی زندگی تباہ کی۔ تمہیں کس کا انتظار ہے

تجھے معلوم نہیں لوگ کیا کہتے ہیں۔"

"مجھے کسی کی پرواہ نہیں" ۔ رخسانہ کا لہجہ ترش ہوگیا ۔۔۔ "تباہی میرا مقدر تھا ۔ میرا مقدر ۔۔۔"

"مگر کیوں ۔۔۔ ؟" میں نے بات کاٹ دی اور سخت لہجے میں کہا۔ "تم ایسا کیوں سوچتی ہو ۔ تم اس ذلیل شخص کا نام اتہ پتہ کیوں نہیں بتاتی ۔ جس نے تمہارا جیون برباد کیا ۔ تمہارا مستقبل داغدار بنایا ۔۔۔ بتاو ۔ بتاو ۔۔۔ وہ ذلیل شخص کون ہے ۔۔ ؟"

رخسانہ کی آنکھوں میں نفرت کے شعلے بھر گئے۔

ٹھنڈی سانس لیکر مجھے گھورنے لگی ۔ پھر بے ساختہ بول اٹھی ۔۔۔

"سننا چاہتے ہو ۔ سنو ۔۔۔ وہ شخص ، وہ کمینہ ۔۔۔ وہ ذلیل انسان تم ہو ۔۔۔ تم ۔۔۔ تم نے مجھے برباد کیا ۔ تم میرے بچے کے باپ ہو ۔۔۔"

"کیا ۔۔۔ ؟" میرے پیروں تلے زمین نکل گئی ۔ ایک لمحہ کے لئے میں سکتے میں آگیا ۔ خوف اور دہشت سے میرا جسم کانپنے لگا تھا۔

"بدمعاش ۔۔۔ مکار عورت پاگل ہوگئی ہے ۔ دیکھو تو کیا کہتی ہے۔ مجھ پر جھوٹی تہمت لگاتی ہے ۔ اگر کسی نے سن لیا ۔۔۔ نہیں ۔ نہیں یہ جھوٹ ہے ۔ مجھ پر جھوٹا الزام ہے ۔۔۔" میں گھبرا کر الٹے پاؤں لوٹنے ہی والا تھا کہ رخسانہ کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی "ٹھہرو" میرے قدم خود بخود رک گئے مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے میں ایک قدم بھی

آگے نہیں بڑھا سکتا — آگے بڑھا تو دھرتی نہ رہے گی — آسمان نہ رہے گا۔ میں نہ رہوں گا۔ میرا وجود نہ رہے گا — کچھ بھی نہ رہے گا۔ سب کچھ ملیامیٹ ہو گا — جانے یہ کیسی بے بسی تھی۔ میں سمجھ نہ سکا۔ اچانک اس کی ہنسی میرے کانوں میں گونجی —— طنز آمیز ہنسی ——

"تم ڈر گئے۔ میں جانتی ہوں تم سب مرد بزدل اور احمق ہو۔ پھر آتے ہی کیوں یہاں۔ ہمدردی جتانے — میں نے تم جیسے بہت سے ہمدرد دیکھے ہیں۔ مگر نہیں — تمہیں کیا ہمدردی ہے مجھ سے — بولو —؟"

میں کچھ نہ بولا۔

وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے چلا اٹھی —— "چپ کیوں ہو گئے۔ کہو — کیا ہمدردی ہے تجھے —؟"

میں پھر بھی خاموش رہا۔ اس کے سوال کا میرے پاس کوئی جواب نہ تھا میں احمقوں کی طرح اس کا چہرہ تکنے لگا۔ وہ کسی گہری سوچ میں ڈوبنے لگی تھی۔ پھر اچانک اس کے ہونٹ تھرتھرائے — اس نے گمبھیر آواز میں اچانک پوچھا —— "کیا محبت کرنا کوئی پاپ ہے"

"نہ — نہیں ... " میں نے بڑبڑا کر جواب دیا۔ وہ مسکرا دی۔ عجیب سی مسکراہٹ تھی۔ عجیب سا طنز بھرا قہقہہ تھا۔ عجیب سا زہر بھرا لہجہ تھا۔ زندگی میں پہلی بار مجھے اپنی بیچارگی کا احساس ہو رہا تھا اس احساس نے مجھے جھنجھلاہٹ میں مبتلا کر دیا۔ میں چیخ کر کچھ کہنے ہی والا تھا کہ

وہ ہنسی۔

